ہمیں 'ہنس' کی پرتیاں [1] بھیج کر اس رن [2] کو چکانے کی انومتی [3] دیں۔ جن سجنوں کے
پاس 'ہنس' جاتا ہے، وے اس مولیہ [4] کی پستکیں ہم سے لے سکتے ہیں۔ ہمیں آشا ہے
کہ پاٹھک ہمیں کشما کریں گے۔ انت میں ہم کوی میر کے شبدوں میں پاٹھکوں سے ودا
مانگتے ہیں۔

اب تو جاتے ہیں مے کدے سے میرؔ
پھر ملیں گے اگر خدا لایا

21 رمئی 1934

---

1 شمارے 2 قرض 3 اجازت 4 قیمت 5 معاف

پریم چند کے ادبی کارناموں پر تحقیقی کام کرنے والوں میں مدن گوپال کی اہمیت مسلم ہے پریم چند کے خطوط کے حوالے سے بھی انھیں اولیت حاصل ہے۔ ان کی پہلی کتاب انگریزی میں بہ عنوان ''پریم چند'' 1944 میں لاہور سے شائع ہوئی۔ اسی کتاب کی وجہ سے غیر ممالک میں بھی پریم چند کے بارے میں دلچسپی پیدا ہوئی۔ ''ٹائمنر لٹریری سپلمینٹ لندن'' نے لکھا ہے کہ مدن گوپال وہ شخصیت ہے جس نے مغربی دنیا کو پریم چند سے روشناس کرایا۔ اردو، ہندی ادیبوں کو غیر اردو ہندی حلقے سے متعارف کرانے میں مدن گوپال نے تقریباً نصف صدی صرف کی ہے۔

مدن گوپال کی پیدائش اگست 1919 میں (ہانسی) ہریانہ میں ہوئی۔ 1938 میں سینٹ اسٹیفن کالج سے گریجویشن کیا۔ انھوں نے تمام زندگی علم وادب کی خدمت میں گزاری۔ انگریزی، اردو اور ہندی میں تقریباً 60 کتابوں کے مصنف ہیں۔ پریم چند پر اکسپرٹ کی حیثیت سے مشہور ہیں۔ ویسے پرنٹ میڈیا اور الکٹرانک میڈیا کے ماہر ہیں۔ مختلف اخبارات، سول ملیٹری گزٹ لاہور، اسٹیٹس مین اور جن ستہ میں بھی کام کیا۔ بعد ازاں حکومتِ ہند کے پبلکیشن ڈویژن کے ڈائرکٹر کی حیثیت سے 1977 میں ریٹائر ہوئے اس کے علاوہ دینک ٹریبون چندی گڑھ کے ایڈیٹر کی حیثیت سے 1982 میں سبکدوش ہوئے۔

ISBN: 81-7587-085-5